وسخر لکم اللیل والنہار والشمس والقمر والنجوم مسخرات بامرہ

# نقشِ سلیمانی

معروف بہ

# تعویذاتِ سلیمانی

حصہ سوم

مصنفہ عامل باکمال حضرت خواجہ اشرف علی صاحب لکھنوی

باہتمام علی بھائی شرف علی اینڈ کمپنی پرائیویٹ لمیٹیڈ تاجرانِ کتب و مالکان

مطبع محمدی گنپاوڈر روڈ مجگاؤں ممبئی ۱۰

نمبر ۳۷۳ ابراہیم رحمت اللہ روڈ ممبئی ۳

# فہرست ابواب نقشِ سلیمانی حصہ سوم

# نقشِ سلیمانی

## حصہ سوم

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ الذی نور بصائر العارفین بانوار المعرفۃ والیقین وافتح اقفال القلوب للموحدین بمفاتیح التوحید وافتح المبین والصلوۃ والسلام علیٰ محمد سید الذاکرین وامام العابدین وعلیٰ الہ الطیبین الطاہرین واصحابہ الذین ہم ظہیر الاسلام والمسلمین ومن اتبعھم الیٰ یوم الدین ۔ بعد حمد و ثنا کے کہتا ہے۔ اقل الخلیقۃ بل لاشی فی الحقیقۃ ابوسلیمان **ظہیر الدین احمد محمد اشرف علی** لکھنوی خصہ اللہ بلطفہ الخفی والجلی کہ ان دنوں مشتاقان عملیات اور بعض اخوان دینی کے خواص و آثار حروف مقطعات قرآنی و سورہ و آیات فرقانی واسمائے حُسنیٰ ربانی و تصریفات دعوات و تعویذات مفید اہل حاجات کو کتب معتبرہ و متداولہ و رسائل معتمد علیہا موثوق بہا اس علم سے مثل شمس المعارف علامہ بونی و مجربات علامہ دیربی و حرز الامان علام صیغی در النظیم علامہ یافعی و منور القلوب و تحفۃ العاشقین وغیرہ سے استنباط کر کے یہ عجالہ نافعہ تالیف ہوا ہے۔ حتی الوسع روایات صحیحہ و اعمال مجربہ کے لکھنے میں کوشش کی ہے مقصود دلی فائدہ رسانی کافہ انام خواص و عوام ہے مجیب الدعوات سے بحضور قلب و تضرع التجا ہے کہ یہ رسالہ مقبول انام بسبب فتح خلائق و فائدہ طالبوں کے حق ہو یہ حصہ سرمایہ حصول مرادات دینی و اُخروی پیرایہ سعادت صوری و معنوی ہو جو کوئی صدق و یقین کامل سے مطالعہ کرے حظ وافر پائے۔ ناظرین رسالہ ہذا سے التماس ہے کہ جہاں کہیں سہو و خطا پائیں تصحیح و اصلاح سے دریغ نہ فرمائیں۔ ان اللہ لایضیع اجر المحسنین۔ اور نام اس کا **تعویذات سلیمانی** ہے۔ یہ مختصر ایک مقدمہ اور پانچ باب اور ایک خاتمہ پر مبنی ہے۔

**مقدمہ** :- جاننا چاہیے کہ شرف ہر ایک علم کا یا باعتبار شرف اسکے موضوع کے ہوتا ہے یا باعتبار غایت کے۔ پس موضوع اس علم کا اسمائے الٰہیہ ہیں اور انکی دو قسمیں ہیں۔ جمالی اور جلالی اور غایت اس علم کی یہ ہے کہ آدمی اس علم کے حاصل ہونے سے ملکی صفات ہو جاتا ہے روحانیات سے ملاقات ہوتی ہے کیونکہ شروط اعمال کے یہ ہیں۔ اکل حلال۔ صدق مقال۔ خلقت سے عزلت کم کھانا۔ کم بولنا۔ کبر و حسد سے دل کو صاف رکھنا صبر و قناعت۔ تسلیم و رضا۔ دائم الصوم قائم اللیل۔ ترک غیبت و تمامی تنبیہ نفس۔ ترک لذت اور جو شرائط داخل علم اخلاق ہیں ان کو ملحوظ رکھنا۔ اس صورت میں شرف غایت اس علم کا اجل البدیہیات سے ہوا۔ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی آل اطہار و اصحاب کو دعائیں اور تعویذ اور رقیا ارشاد فرمائیں اور بزرگان دین نے باتباع سنت نبوی اپنے اپنے مریدوں کو تعلیم فرمائی ہے۔ یہ علم اجل العلوم اور سائر علوم سے الطف ہے انھیں اسمائے پاک کی برکت سے انسان اشرف المخلوقات ہوا ہے۔ العیان لایحتاج الی البیان۔ **باب اول** امور عامہ میں۔ ان امورات کی رعایت جملہ اعمال خیر و شر میں ضرور ہے شامل اور آٹھ فصلوں کے۔ **فصل اول**۔ طلب استاد و حصول اجازت میں **فصل دوم** اکل حلال و صدق مقال و تقلیل طعام و تکثیر صوم و دینی صدقہ کے بیان میں۔ **فصل سوم** ترک حیوانات جلالی و جمالی میں۔ **فصل چہارم** طہارت بدن و پاکی لباس و مکان میں **فصل پنجم** اوقات اجازت دعا و ساعات سعید میں۔ **فصل ششم** گوشہ نشینی میں **فصل ہفتم** اعمال کی تاثیر ظاہر ہونے پر صبر کرنا اور عمل کا ترک نہ کرنا **فصل ہشتم** شروع و ختم عمل پر درود پڑھنا۔ **باب دوم** خواص و منافع سورت ہائے قرآن مجید میں۔ شامل اوپر سات فصلوں کے **فصل اول** منافع سورت ہائے منزل کرنے قرآن مجید میں۔ **فصل دوم** خواص سورت ہائے منزل دوم قرآن مجید میں۔ **فصل سوم** خواص سورت ہائے منزل سوم قرآن مجید میں۔ **فصل چہادم** خواص سورت ہائے منزل چہارم قرآن مجید میں **فصل پنجم**۔ خواص سورت ہائے منزل ششم قرآن مجید میں **فصل ہفتم** خواص سورتہائے منزل ہفتم قرآن مجید میں۔ **باب سوم** خواص مقطعات قرآنی و خواص اسم اعظم و اشکال سبعہ میں شامل اوپر پندرہ فصلوں کے۔ **فصل اول** خواص حروف مقطعات قرآنی میں۔ **فصل دویم** خواص الم میں **فصل سویم** خواص المص میں **فصل چہادم** خواص المرا میں۔ **فصل پنجم**۔ خواص کھیعص میں۔ **فصل ششم** خواص طٰہٰ میں۔ **فصل ہفتم**۔ خواص طسم میں۔

فصل ہشتم۔ خواص طٰسٓ میں۔ فصل نہم خواص یٰسین میں۔ فصل دہم خواص صٓ میں
فصل یازدھم خواص حٰمٓ میں فصل دوازدھم خواص قٓ میں فصل سیزدھم خواص نٓ
میں فصل چھاردھم اسم اعظم کے بیان میں فصل پانزدھم خواص اشکال سبعہ میں۔
باب چھارم عملیات وتعویذات برآمد حاجات وتوسیع رزق ودفع شر اشرار واطفائے غضب حاکمان
وسلامتی جان وبازگشت مفرور وشناخت سارق ورہائی محبوس ودفع نظر بد وآسیب وسحر میں شامل اور
دس فصلوں کے فصل اول عملیات وتعویذات حل مشکلات وبرآمد حاجات میں فصل دوئم
توسیع رزق وحصول نعمت وجاہ میں فصل سوئم ظالموں اور دشمنوں کے شر دفع کرنے میں
فصل چھارم حاکموں کے غصہ دفع کرنے میں فصل پنجم تسخیر میں فصل ششم
سلامتی جان وحفظ اموال میں فصل ہفتم بازگشت مفرور میں فصل ہشتم سارق کی
شناخت میں فصل نہم رہائی محبوس میں فصل دہم نظر بد ودفع آسیب وابطال سحر میں۔
باب پنجم عملیات وتعویذات شفائے امراض میں شامل اور انیس فصلوں کے اور ایک خاتمہ
کے فصل اول شفائے امراض میں فصل دوئم دردسر میں فصل سوئم صرع میں فصل
چھارم آشوب چشم میں فصل پنجم درد گوش، درد گلو وکھانسی میں فصل ششم
دانتوں کے درد کے دفع ہونے میں فصل ہفتم درد دل، درد جگر، درد معدہ، خفقان
قولنج، درد ناف، درد شکم، پیچش، اسہال وطحال کے دفع ہونے میں۔ فصل ہشتم بخار وتپ
کہنہ میں فصل نہم پھوڑے دنبل اور چیچک اور دادکے دفع ہونے میں فصل دہم یرقان میں فصل
یازدھم لقوہ وفالج عرق النسا ونقرس کے دفع ہونے میں فصل دوازدھم رعشہ وبرص
وجذام میں فصل سیزدھم حمل رہنے اور حفظ جنین میں فصل چھاردھم دردزہ کے دفع
ہونے اور لڑکے کے باسانی پیدا ہونے میں فصل پانزدھم جموگہ میں فصل شانزدھم
گریۂ اطفال وبچوں کے دانت آسانی سے نکلنے میں فصل ہفتدھم افزونی شیر میں فصل
ہشدھم دفع نسیان وزیادتی حافظہ وفہم میں فصل نوزدھم دفع ہونے بواسیر وخاتمہ متفرقات میں۔

## باب اول امور عامہ میں۔ امور ات کی رعایت جملہ اعمال خیر وشر میں ضرور ہے

فصل اول۔ طلب استاد اور حصول اجازت میں بقول شاعر مصرعہ: قسمت استاد باید وانگہے کار۔ ہر علم
اور ہر فن میں استاد کی ضرورت ہے بغیر استاد کے ہرگز مبتدی بہرہ یاب نہیں ہوتا خصوصاً اس علم شریف

میں تو واجب ہے کہ جب اسے سیکھنے کا قصد کرے اوّل کسی استاد کامل سے طریقہ اعمال کے سیکھے اور اجازت حاصل کرے جسطرح سے مرشد ارشاد فرمائے اسیطرح سے کرے ذرا فرق نہ ہو اور یہ یقین رکھے کہ جو مرشد نے فرمایا ہے صحیح ہے اور دل میں شک نہ لاوے اسکو برحق سمجھے تب ضرور فائدہ کامل اور نتیجہ تامہ مترتب ہوگا اور محنت برباد نہ ہوگی اور اگر بے اجازت و تلقین صاحب عمل کے کوئی عمل کیا باوجودیکہ سب شرائط ادا کئے لیکن کچھ فائدہ نہ ہوگا اسی سبب سے ناواقف عمل پڑھ کر رجعت میں گرفتار ہو جاتے ہیں دیوانوں کی طرح کوچہ بکوچہ مارے مارے پھرتے ہیں پھر کوئی علاج کارگر نہیں ہوتا۔

فصل ۲۔ اکل حلال و صدق مقال و تقلیل طعام و تکثیر صوم و دینے صدقہ میں۔ حدیث میں وارد ہے کہ فرمایا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے پاک کرو کھانا اپنا تاکہ دعا تمہاری قبول ہو۔ لکھا ہے کہ اگر ایک لقمہ روزی حرام سے کسی کے پیٹ میں جاتا ہے تو چالیس روز تک اسکی دعا قبول نہیں ہوتی اور قلب میں کدورت آجاتی ہے۔ اور اکابر دین فرماتے ہیں کہ شاغل کو واجب ہے کہ جبتک پڑھے سستی پیدا ہوتی ہے اور نیند غالب ہوتی ہے جب نیند غالب ہوگی تو خشوع اور خضوع کہاں رہیگا محنت بھی برباد ہوگی اور جھوٹ بولنے سے بھی پرہیز کرے جو کوئی جھوٹ بولتا ہے اسکی زبان کی تاثیر جاتی رہتی ہے اور روزہ رکھنا بھی ضرور ہے۔ حدیث شریف میں آیا ہے کہ دعا روزہ دار کی رد نہیں ہوتی اور قبل شروع عمل کے صدقہ دینا بہتر ہے اور اسکو انجام مرام میں اثر کلی ہے اسواسطے کہ خوش ہونا محتاجوں کا باعث خوشنودی حق تعالیٰ ہے اور رحمت الٰہی جوش کرتی ہے اور صدقہ دینے والا اللہ کا پیارا ہو جاتا ہے اور انکے فوائد بڑی بڑی کتابوں میں بہت لکھے ہیں۔ اس مختصر میں گنجائش طول کی نہیں۔

فصل ۳۔ ترک حیوانات جلالی و جمالی مکروہات میں۔ قبل شروع عمل کے ترک کرنا حیوانات جلالی و جمالی کا بھی ضروری ہے۔ جلالی یہ ہیں جیسے گوشت، مچھلی، انڈا، عسل، مشک وچونہ سیپ کا۔ جمالی یہ ہیں۔ روغن زرد۔ دودھ۔ دہی وغیرہ اور مکروہات یہ ہیں جیسے لہسن وپیاز۔ گندنا یا جو چیز بدبودار ہو اور ڈکار بھی بدبودار اُس کو آوے اس واسطے کہ ملائکہ کو اس سے نہایت نفرت ہے۔ حدیث شریف میں آیا ہے کہ فرمایا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جو چیز بدبودار کھاوے ہماری مسجد میں حاضر نہ ہوئے کہ اس کی بُو سے ملائکہ کو اذیت ہوتی ہے۔ جب کوئی شخص عمل پڑھنے بیٹھتا ہے تو موکل اس کے حاضر ہوتے ہیں اگر اسکے مُنھ سے پڑھنے کے وقت بدبو نکلے گی تو موکل نہایت پریشان ہو کر بددعا کریں گے عوض فائدے کے نقصان ہوگا۔

فصل ۴۔ طہارت بدن و پاکی لباس و مکان میں۔ عامل کو چاہئے کہ ہمیشہ پاک و صاف رہے

عمل پڑھے یا تعویذ لکھے غسل کرے یا وضو۔ بغیر اسکے کبھی عمل کا پڑھنا شروع نہ کرے اور ہمیشہ خیال رکھے
کہ کپڑا پاک و ستھرا ہووے۔ ستھرائی کپڑے کی باطن کو ستھرائی دیتی ہے اور جس مکان میں بیٹھے نہایت
صاف اور عوام الناس کا گذرگاہ نہ ہو اور خوشبو سے مہکا رہے اور اگر زمین پر بے بوریے وغیرہ کے
بیٹھے تو بہتر ہے اسواسطے کہ اس سے عاجزی ثابت ہوتی ہے اور عاجزی اللہ تعالیٰ کو پسند ہے اور خلوتخانہ
اگر تاریک ہو تو بہتر ہے۔ **فصل ۵۔ اوقات اجابت دعائے سعید میں:۔** صحیح حدیثوں میں وارد ہے کہ
ان وقتوں میں دعا قبول ہوتی ہے۔ وقت سحر ہنگام طلوع فجر و طلوع آفتاب و وقت نزول باراں
اور منجمین نے ساعت سعد و نحس اور نظرات سیارات و شرف و ہبوط اور وبال اختیار کیا ہے مثل ساعت
قمر میں تعویذ محبت لکھے اور ساعت زحل میں تعویذات عداوت جب عمل پڑھنا یا تعویذ لکھنا منظور
ہو تو ان اوقات کا خیال رکھے اور دیکھے کہ اسوقت کس ستارے کی ساعت ہے اور اسکی کیا تاثیر ہے
تفسیر اسکی نقش سلیمانی حصۂ اول میں فقیر نے لکھی ہے۔ **فصل ۶۔ گوشہ نشینی میں۔** عامل کو چاہئے
کہ جب عمل پڑھنے کا قصد کرے۔ اول گوشہ نشینی اختیار کرے اور عوام عورتوں اور لڑکوں سے
احتیاط کرے کہ صحبت کا اثر ہوتا ہے اور انکے اختلاط سے باطن میں تاریکی پیدا ہوتی ہے
اور قلب متوجہ برائے اللہ نہیں ہوتا اور منافع اس کے صاحب احیاء العلوم نے بہت لکھے ہیں
اس مختصر میں گنجائش نہیں جسکو دیکھنا ہو کتب تصوف کی سیر کرے اور عمل پڑھتے وقت روبقبلہ ہو
اور نہایت ادب اور وقار سے بیٹھے اور صاحب ترجمہ عوارف نے لکھا ہے کہ صاحب خلوت ہمیشہ
حالت جلوس میں مثل قعود کے بیٹھے یعنی جس طرح نماز میں بیٹھ کر التحیات پڑھتے ہیں اور یہ اسم الٰہی
یا فرمان بادشاہ حقیقی کو پڑھتا ہے مثلاً اسم شریف یَا وَھَّابُ یَا بَاسِطُ وغیرہ کی زکوٰۃ دیتا ہے یہ خیال
کرے کہ نام نامی ہمارے اَحْکَمُ الْحَاکِمِیْنَ کا ہے اسکی تعظیم و تکریم ہمارے اوپر واجب ہے مثلاً کسی آیت
قرآنی کی زکوٰۃ دیتا ہے گویا کہ فرمان بادشاہ حقیقی کو پڑھتا ہے اس کے کلام کا احترام اور ادب
ضرور ہے اور نہایت مقام افتخار ہے کہ ایسا کلام پاک ہمارے منھ سے نکلتا ہے اور حضور قلب سے
پڑھے اُمید بہبودی کی رکھے۔ **فصل ۷۔ اعمال کی تاثیر ظاہر نہ ہونے پر صبر کرنا اور عمل کا ترک
نہ کرنا۔** عامل کو چاہئے کہ جب عمل کی تھوڑی تاثیر ظاہر ہو عمل کو نہ چھوڑے برابر پڑھتا رہے یا مطلقاً
اثر ظاہر نہ ہو تب بھی ترک نہ کرے اور مایوس نہ ہو اور یہ خیال نہ کرے کہ اتنے دنوں تک پڑھا
لیکن کچھ اثر نہ ہوا۔ اب چھوڑ دو کاہے کو اوقات ضائع کرو۔ اکثر ایسا ہوتا ہے بے احتیاطی یا کسی
امر کے فروگذاشت ہونے کے سبب سے عمل میں نقصان آجاتا ہے جبتک پوری پوری سب

شرطیں ادا نہ ہوں کچھ اثر ظاہر نہیں ہوتا۔ مگر یہ محنت بھی رائگاں نہ ہوگی بلکہ تاثیر عمل میں قوت زیادہ ہوگی۔ عامل کو لازم ہے کہ ثابت قدم رہے۔ اگر ایک چلہ میں فائدہ مرتب ہو بہتر ہے ورنہ دوسرا چلہ شروع کرے اسی طرح سے جبتک اثر ظاہر نہ ہو پڑھا کرے اور دل میں یقین کرے کہ میں ضرور فائز المرام ہونگا۔ اور ہرگز مشوش نہ ہو۔ فصل ۵۔ شروع و ختم پر درود شریف پڑھنا جب عامل عمل پڑھے یا تعویذ لکھے تو ضرور ہے کہ اول و آخر بعدد طاق درود شریف پڑھے منقول ہے کہ دعا بندے کی قبول نہیں ہوتی ہے جبتک درود نہ پڑھے اور حضرت سلیمان دارانی نے مشائخ کبار سے نقل کیا ہے کہ اللہ تعالےٰ سے جب سوال کرے تو چاہئے کہ ابتدا درود سے کرے اور ختم درود پر کرے اس لئے کہ اللہ تعالیٰ درود کو ضرور ہی قبول فرماتا ہے۔ بمقتضائے کرم الٰہی یہ نہیں ہے کہ اول و آخر کو قبول کرے اور بیچ کو چھوڑ دے تو ضرور ہوا کہ عائے عبادت کو بھی قبول فرمائیگا

## باب ۲ خواص و منافع سورتوں قرآن مجید میں شامل ور پر چھ فصلوں کے

فصل اوّل۔ خواص اور منافع بسم اللہ اور سورۂ فاتحہ و سورۂ بقرہ و سورۂ آل عمران و سورۂ نساء میں مروایت ہے کہ جب بسم اللہ شریف نازل ہوئی تو اسکی ہیبت سے پہاڑ تھرا گیا۔ عبداللہ بن مسعود سے روایت ہے کہ جو کوئی چاہے انیس۱۹ فرشتوں کے عذاب سے جو دوزخ پر مؤکل ہیں نجات ملے وہ بسم اللہ پڑھا کرے اسلئے کہ انیس۱۹ حروف بسم اللہ کے ہیں۔ برکت ہر حرف کے ایک مؤکل سے نجات ملے گی۔ حضرت جابرؓ سے روایت ہے کہ جب بسم اللہ حضرت آدمؑ پر نازل ہوئی تو ابر آسمان سے مشرق کی طرف بھاگا۔ اور ہوائے تند ساکت ہو گئی اور دریا بہنے سے بند ہو گیا۔ اور جانور سرکش فرمانبردار ہو گئے۔ اور شیاطین کو آسمان سے نکال دیا اور فرمایا حق تعالیٰ نے قسم ہے مجھے اپنی عزت اور جلال کی جو کوئی خلوص نیت سے جس بیمار پر میرا نام لے گا۔ شفا دوں گا اور جو کوئی جس چیز پر میرا نام لیوے گا برکت دوں گا۔ علماء فرماتے ہیں کہ جب کوئی مشکل پیش آوے تو بسم اللہ کو بطہارت کامل ۷۸۶ بار سات دن تک پڑھے مشکلیں آسان ہوں گی اور حاجتیں بر آویں گی اور جو بسم اللہ کو بعد نماز صبح کے ایک ہزار پانچ سو مرتبہ مطلب کیواسطے پڑھے وہ بر آوے۔ واسطے کشایش روزی کے بسم اللہ کو لب دریا بعد نماز صبح بارہ ہزار بار اور بعد نماز مغرب کے بارہ ہزار بار پڑھے اور قبل پڑھنے کے ترک حیوانات ضرور ہے۔ واسطے رضامندی حکام اور حصول دولت و منصب و عزت کے پنجشنبہ کو روزہ رکھے اور چھوارے سے روزہ

افطار کرے اور نماز مغرب پڑھ کر بسم اللہ کو ایک سو اکیس بار پڑھے۔ اسکے بعد عشا کی نماز پڑھ کر سونے کی نیت سے لیٹے اور نیت روزے کی کرے۔ بسم اللہ پڑھنا شروع کرے یہاں تک کہ پڑھتے پڑھتے سو رہے۔ جب صبح ہو اور روز جمعہ ہو وے نماز صبح پڑھ کر پھر بسم اللہ کو ایک سو اکیس بار پڑھے اور اسطرح ہی بسم اللہ کو زعفران اور گلاب و عنبر سے لکھے ب س م ال ل ہ ال رح م ن ال رح ی م جو کوئی مرد یا عورت اس عمل کو کریگا لوگوں کی نظروں میں مثل چودھویں رات کے چاند کے ہوگا اور اس کا وقار سب کے دلوں میں ہوگا۔ ایضاً۔ علمائے کرام فرماتے ہیں کہ جو کوئی بسم اللہ کو کاغذ پر ایک سو ایک بار لکھ کر اپنے کھیت یا باغ میں دفن کرے تو وہ کھیت اور باغ ہر ابھرا رہے گا اور غلہ اور پھل پھول بہت پیدا ہوگا۔ اگر الرحمٰن کو کاغذ پر پانچ سو بار لکھے اور ایک سو پچاس بار بسم اللہ پڑھ کر دم کرے اور اس کو اپنے پاس رکھے خلائق کی نظروں میں صاحب وقار اور صاحب عزت رہیگا اور حاکم وقت اس کی کمال توقیر کرے گا اور جمیع بلیات سے محفوظ رہے گا۔ جو کوئی کلمہ متبرکہ الرحیم کو ایک سو نوے بار کاغذ پر لکھ کر اپنے پاس رکھے گا بشرط احتیاط معرکۂ جنگ میں گولی اور تلوار کے زخم سے بچا رہیگا۔ ایضاً جب کوئی کسی حاکم ظالم کے سامنے جاوے تو بسم اللہ کو پچاس مرتبہ پڑھ کر حاکم ظالم پر دم کرے ظالم رحمدل ہو جائے گا۔ اور اس کی محبت اس کے دل میں پیدا ہوگی اور اس کی از حد خاطر داری کرے گا۔ ایضاً۔ جب کوئی شخص حاکم جابر کے سامنے جاوے تو کلمہ کی انگلی سے بسم اللہ کو اپنی پیشانی پر لکھے حاکم کمال خاطر سے پیش آوے گا۔

ایضاً۔ جس شخص کے پاس یہ نقش بسم اللہ کا ہوگا۔ اس کا دشمن سرنگوں رہے گا۔ نقش یہ ہے.................

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۶۳ | ۲۵۸ | ۲۶۵ |
| ۲۶۴ | ۲۶۲ | ۲۶۰ |
| ۲۸۵ | ۲۶۶ | ۲۶۱ |

**خواص سورۂ فاتحہ۔** یہ سورۃ بڑی عظیم الشان ہے اس کے خواص اور منافع بے شمار ہیں۔ چنانچہ فرمایا حضرت سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے جو کوئی سوتے وقت الحمد کو معہ سورۂ اخلاص اور معوذتین پڑھا کرے سوائے موت کے ہر چیز سے امن میں رہیگا اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ اُم قرآن شفا ہے ہر درد اور بیماری کیلئے۔ علماء فرماتے ہیں کہ جب کوئی شخص بیمار ہو تو اس پر ہاتھ رکھ کر سورۂ فاتحہ پڑھے اور سات بار یہ دعا بھی پڑھے اللھم اذھب عنی سوء ما اجد وفحشہ بدعوۃ الملیك المبارك کلھین عندك۔ بیمار صحت

پاویگا۔ ایضاً جو کوئی اس دائرہ شریفہ کو لکھے اور عود وغیرہ خوشبودار چیز کی دھونی دیکر باطہارت آپ اپنے پاس رکھے اسکی سب مشکلیں آسان ہونگی۔ اور خلائق کے دلوں میں ہیبت ہوگی وہ دائرہ یہ ہے۔




ایضاً۔ جب کوئی حاجت پیش آوے تو غسل کرے اور طاہر کپڑے پہنے اور بدن میں خوشبو ملے پھر مصلے پر بیٹھ کر آیۃ الکرسی و آمن الرسول و چار قل ہر ایک تین تین بار پڑھے اور اپنے بدن پر دم کرے اور فاتحہ دیکر سورۃ فاتحہ کو اسطرح پڑھے۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم الحمد للہ رب العالمین روز یکشنبہ ۵۸۲ بار الرحمن الرحیم روز دوشنبہ ۶۱۸ بار مالک یوم الدین روز سہ شنبہ ۲۴۴ بار ایاک نعبد وایاک نستعین روز چہارشنبہ ۲۳۶ بار اھدنا الصراط المستقیم روز پنجشنبہ ۱۰۷۳ بار صراط الذین انعمت علیهم روز جمعہ ۷۰۸ بار غیر المغضوب علیهم ولا الضالین آمین۔ روز شنبہ ۱۳۰۴ بار پڑھے سات روز میں مراد بر آئیگی اور فوائد سورۃ فاتحہ سے واسطے تسخیر کے یہ ہے حروف اسم مطلوب اور حروف ناریہ کو باہم امتزاج کرے اور

حروف ناری یہ ہیں ا ہ ط م ف ش ذ۔ اور طریقہ امتزاج کا یہ ہے کہ اول حروف ناریہ کا لیوے پھر
ایک حرف اسم مطلوب کا مگر حرف ناریہ کا ہو اور اسی طرح ایک حرف ناریہ اور ایک حرف اسم مطلوب
اور ضرور ہے کہ ابتدا حرف ناریہ سے ہو اور انتہا حرف ناریہ پر ہو اور ان حرفوں کو اکیس پرچوں کاغذ
پر لکھے اور ہر پرچہ میں ایک کنکر باندھ کر تھوڑی اسپند میں تر رکھ کر ان پرچوں کو آگ پر چھوڑ دے
اور اسپر فاتحہ پڑھنا شروع کرے یہاں تک کہ دھواں موقوف ہو جائے۔ پھر ان کلمات کو پڑھے
توکلوا یا خدام الاحرف الناریۃ بقضائے حاجتی من فلان والقاء محبتی ومودتی ومحبۃ فلان
فی قلبہ بحق ما تلوت علیکم اور در النظیم میں لکھا ہے کہ فرمایا حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ جو کوئی
سوتے وقت سورۂ فاتحہ اور آیۃ الکرسی ان ربکم اللہ المحسنین تک سورۂ اخلاص اور معوذتین پڑھتا
ہے اللہ تعالیٰ دو فرشتے مقرر کرتا ہے کہ میرے اس بندے کی رات بھر
حفاظت کرو اور اگر اسی رات کو مر جاتا ہے تو بخشا جاتا ہے۔ ایضاً۔ جو
کوئی شخص سورۂ فاتحہ کا جس مہم کیواسطے یہ نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے گا
وہ آسان ہوگی یا جس مریض کیلئے لکھے گا شفا پاویگا۔ نقش یہ ہے....

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۶۵ | ۲۳۶۸ | ۲۳۷۱ | ۲۳۳۵ |
| ۲۳۷۰ | ۲۳۵۸ | ۲۳۶۳ | ۲۳۶۶ |
| ۲۳۵۵ | ۲۳۷۳ | ۲۳۶۶ | ۲۳۶۳ |
| ۲۳۹۵ | ۲۳۶۱ | ۲۳۶۰ | ۲۳۷۱ |

**خواص سورۂ بقرہ**:۔ جو کوئی سورۂ بقر کو سات بار روز پڑھا کرے وہ مرض صرع اور جنون
اور جذام اور برص اور آسیب وغیرہ سے محفوظ رہیگا۔ جو کوئی
شخص آیۃ الکرسی تیرہ مرتبہ پڑھیگا سب حاجتیں بر آوینگی
اور حاکم جابر مہربان ہوگا اور اگر مصروع پر گیارہ بار پڑھے
صرع دور ہو جائے اور اگر سورۂ بقر کا نقش لکھ کر اپنے پاس
رکھے جمیع آفات سے محفوظ رہے گا۔ نقش یہ ہے......

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۰۶۰۲ | ۲۳۰۹۰۵ | ۲۳۰۶۹۰ | ۲۳۰۶۹۳ |
| ۲۳۰۶۹۶ | ۲۳۰۶۹۵ | ۲۳۰۶۹۵ | ۲۳۰۶۹۰ |
| ۲۳۰۶۹۶ | ۲۳۰۶۹۱۰ | ۲۳۰۶۹۱۲ | ۲۳۰۶۹۲ |
| ۲۳۰۶۹۸ | ۲۳۰۶۹۹ | ۲۳۰۶۹۶ | ۲۳۰۶۰۵ |

**خواص سورۂ آل عمران**:۔ جب کوئی شخص قرضدار ہو جاوے تو تیرہ بار ہر روز سورۂ
آل عمران پڑھا کرے قرضہ سے سبکدوش ہوگا جو کوئی الٓمٓ اللہ لا الٰہ الا ھو الحی القیوم
سے وانزل الفرقان تک کاغذ پر مشک و زعفران اور گلاب سے لکھے اور نرکل میں رکھے
مگر نرکل قبل طلوع آفتاب کے کٹا ہو اور موم سے بند کر کے لڑکے کے گلے میں ڈالے
ام الصبیان سے لڑکا محفوظ رہے گا اور جو کوئی ہرن کی جھلی پر لکھ کر انگوٹھی کے نگینے کے
نیچے رکھ کر پہنے گا مفلس دولت مند ہو جائے گا۔ اور مال بہت آوے گا۔ اور جو شخص آیہ
قل اللھم مالک الملک کو پڑھا کرے گا حق تعالیٰ اسکو روزی حلال دے گا اور حاکم

پڑھے ملک اس کا زیادہ ہوگا۔ اور اس سورہ کا نقش اپنے پاس رکھے گا وہ بھی کبھی محتاج نہ ہوگا۔ نقش یہ ہے۔ . . . . . . .

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶۱۶۵۲ | ۶۱۶۴۸ | ۶۱۶۵۵ |
| ۶۱۶۵۴ | ۶۱۶۵۲ | ۶۱۶۵۰ |
| ۶۱۶۴۹ | ۶۱۶۵۶ | ۶۱۶۵۱ |

**خواص سورۂ نساء:۔** جو عورت فاحشہ ہو یا زوج یا زوجہ میں ناموافقت ہو اس سورہ کو پانی پر سات بار دم کرے اور عورت کو پلاوے پارسا ہو جاوے اور اگر مرد عورت کو پلاوے باہم موافقت ہو جاوے اور اگر زعفران اور گلاب سے لکھ کر دھو کے پلاوے خفقان دور ہو جاویگا اور جو کوئی اسکا نقش اپنے پاس رکھے گا جمیع مکروہات دنیاوی سے محفوظ رہیگا۔ نقش یہ ہے . . . . . .

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۸۲۸۱۲ | ۲۸۲۸۲۲ | ۲۸۲۸۲۶ | ۲۸۲۸۱۵ |
| ۲۸۲۸۲۸ | ۲۸۲۸۱۷ | ۲۸۲۸۲۳ | ۲۸۲۸۲۷ |
| ۲۸۲۸۱۶ | ۲۸۲۸۳۱ | ۲۸۲۸۲۴ | ۲۸۲۸۲۱ |
| ۲۸۲۸۲۵ | ۲۸۲۸۲۰ | ۲۸۲۸۱۸ | ۲۸۲۸۳۰ |

**فصل ۲ خواص سورۂ مائدہ اور سورہ اعراف اور سورۂ انفال و سورۂ توبہ میں۔** جو کوئی سورۂ مائدہ کثیر الفائدہ کو ۱۳ بار پڑھے فقر و فاقہ سے محفوظ رہے اور اگر پانی پر دم کرکے مستسقی کو پلاوے شفا پاوے اگر اس کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے کبھی محتاج نہ ہوگا غیب سے روزی ملے۔ نقش یہ ہے . . . . . . .

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱۲۱۳۷ | ۲۱۲۱۳۵ | ۲۱۲۱۴۲ | ۲۱۲۱۲۹ |
| ۲۱۲۱۳۲ | ۲۱۲۱۳۰ | ۲۱۲۱۳۵ | ۲۱۲۱۴۰ |
| ۲۱۲۱۳۴ | ۲۱۲۱۴۴ | ۲۱۲۱۳۶ | ۲۱۲۱۳۳ |
| ۲۱۲۱۳۸ | ۲۱۲۱۳۳ | ۲۱۲۱۴۳ | ۲۱۲۱۳۳ |

**خواص سورۂ انعام:۔** جب کوئی حاجت ہو تو واسطے رفع حاجت اور دفع مشکل کے ایک جلسہ میں اکتالیس بار سورۂ انعام پڑھے جس مطلب کیواسطے پڑھے گا حسب دلخواہ مطلب برآری ہوگی اور جو مشکل ہوگی آسان ہوگی۔ جو کوئی سورۂ انعام کو لکھ کر اپنی سواری کے جانور کے گلے میں ڈالے گا وہ جملہ امراض اور جمیع آفات سے بچا رہے گا اور واسطے حصول جاہ اور منصب کے نقش اس سورہ کا لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ نقش یہ ہے . . . . . . . .

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۳۸۳۲ | ۲۳۳۸۲۵ | ۲۳۳۸۳۸ | ۲۳۳۸۲۴ |
| ۲۳۳۸۲۶ | ۲۳۳۸۲۵ | ۲۳۳۸۳۱ | ۲۳۳۸۲۹ |
| ۲۳۳۸۲۲ | ۲۳۳۸۴۰ | ۲۳۳۸۳۳ | ۲۳۳۸۳۰ |
| ۲۳۳۸۳۷ | ۲۳۳۸۳۹ | ۲۳۳۸۳۶ | ۲۳۳۸۳۹ |

**خواص سورۂ اعراف:۔** جو کوئی تین بار پڑھے حاکم جابر عطوفت سے پیش آوے اور یہ جملہ آفات سے محفوظ رہے اور نقش اس سورہ کا لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ امن و امان سے رہے۔ نقش یہ ہے۔ . . . . . . .

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۱۳۹۶ | ۶۳۳۰۱ | ۶۳۳۰۴ | ۶۳۳۹۰ |
| ۶۳۳۶۳ | ۶۳۳۹۱ | ۶۳۳۹۷ | ۶۳۳۰۲ |
| ۶۳۳۹۴ | ۱۳۳۰۲ | ۶۳۳۹۹ | ۶۳۳۹۵ |
| ۶۳۳۰۰ | ۶۳۳۹۸ | ۶۳۳۰۳ | ۶۳۳۰۵ |

**خواص سورۂ انفال:۔** جب کوئی حاجت درپیش ہو تو سات بار سورۂ انفال کو پڑھے حاجت برآویگی یا جو کوئی ناحق قید ہو جاوے سات بار پڑھے قید سے رہا ہووے اور نقش اس کا واسطے حل مشکلات ورفع جمیع حاجات کے اپنے پاس رکھے جو مشکل پیش آوے گی آسان ہوگی۔ نقش یہ ہے۔۔۔۔۔۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۳۰۹۳ | ۱۰۳۰۹۷ | ۱۰۳۱۰۰ | ۱۰۳۰۸۶ |
| ۱۰۳۰۸۸ | ۱۰۳۰۸۴ | ۱۰۳۰۹۲ | ۱۰۳۰۹۶ |
| ۱۰۳۰۸۹ | ۱۰۳۱۰۴ | ۱۰۳۰۹۴ | ۱۰۳۰۹۱ |
| ۱۰۳۰۹۵ | ۱۰۳۰۹۰ | ۱۰۳۰۸۰ | ۱۰۳۱۰ |

**خواص سورۂ توبہ:۔** اس سورہ کو گیارہ بار پڑھے اور حاکم کے سامنے جاوے وہ اس سے نرمی کرے اور اس کا مطیع ہو جاوے اور اگر نقش اس سورہ کا اپنے اسباب میں رکھے اسباب تلف نہ ہوگا اور برکت ہوگی اور اگر اس کے نقش کو گھول کر باغ وزراعت میں پانی دے تو پھول پھل خوب پیدا ہوں گے سوا اس کے اور بھی بہت سے فائدے ہیں۔ احتیاط شرط ہے نقش یہ ہے۔۔۔۔۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۵۰۹۳ | ۱۲۵۰۹۷ | ۱۲۵۹۱۰ | ۱۲۵۰۹۶ |
| ۱۲۵۰۹۹ | ۱۲۵۰۸۹ | ۱۲۵۰۹۲ | ۱۲۵۹۰۴ |
| ۱۲۵۰۹۸ | ۱۲۵۰۱۲ | ۲۹۰۳ | ۱۲۵۹۰۱ |
| ۱۲۵۹۰۵ | ۱۲۵۹۰۰ | ۱۲۵۰۹۵ | ۲۵۹۱۱ |

**خواص سورۂ یونس** و سورۂ ہود و سورۂ یوسف و سورۂ رعد و سورۂ ابراہیم و سورۂ حجر و سورۂ نحل میں۔ جو کوئی سورۂ یونس کو اکیس بار پڑھے اپنے دشمنوں پر فتح پائے۔ اور غالب رہے اور اگر زعفران اور مشک اور گلاب سے لکھ کر آسیب زدہ کے گلے میں ڈالے آسیب دور ہوگا۔ اور اگر مہم پیش آوے تیرہ بار پڑھے مشکل آسان ہو اور اگر نقش اس سورہ کا اپنے پاس رکھے قہر حاکم وقت اور اعداء کے شر سے محفوظ رہیگا۔ نقش یہ ہے۔۔۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۲۵۲۲ | ۱۳۲۵۲۴ | ۱۳۲۵۳۲ | ۱۳۲۵۱۹ |
| ۱۳۲۵۲۳ | ۱۳۲۵۲۸ | ۱۳۲۵۲۵ | ۱۳۲۵۳۱ |
| ۱۳۲۵۲۱ | ۱۳۲۵۲۵ | ۱۳۲۵۲۸ | ۱۳۲۵۲۴ |
| ۱۳۲۵۲۵ | ۱۳۲۵۲۳ | ۱۳۲۵۲۸ | ۱۳۲۵۲۴ |

**خواص سورۂ ھود:۔** جب کوئی مشکل پیش آوے تیرہ بار سورۂ ہود کو پڑھے جب کوئی دشمنوں سے مغلوب ہو تو ہرن کی جھلی پر اس سورہ کو لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ دشمنوں پر ظفر یاب ہوگا اور نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے مشکل آسان ہوگی اور وہ نقش یہ ہے۔۔۔۔۔۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۸۶۹۵ | ۱۲۸۶۹۹ | ۱۲۸۷۰۱ | ۱۲۸۶۸۶ |
| ۱۲۸۶۹۰ | ۱۲۸۶۸۸ | ۱۲۸۶۹۳ | ۱۲۸۶۹۵ |
| ۱۲۸۱۸۹ | ۱۲۰۰۰۳ | ۱۲۸۶۹۳ | ۱۲۸۶۹۳ |
| ۱۲۰۷۹ | ۱۲۸۶۹۶ | ۱۲۸۶۹۰ | ۱۲۸۶۸۷ |

**خواص سورۂ یوسف:۔** اگر کسی حاکم کو کوئی حاجت ہو تو سورۂ یوسف کو تیرہ بار پڑھے حسب دلخواہ کام ہووے اور اگر اپنے عہدے سے معزول ہو گیا ہو تو پھر عہدۂ جلیلہ پر مامور ہوگا۔ اگر کوئی شخص مفلس ہو تو اس سورہ کو لکھ کر گھول کر پئے اور پینے وقت

دعا مانگے تھوڑے دنوں میں غنی ہو جاوے اور نقش اسکا
اپنے پاس رکھے۔ ترقی مناصب اور حصول عزت کے
لئے مفید ہے۔ نقش یہ ہے.......

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۵۹۵۴ | ۱۲۵۹۹۸ | ۱۲۶۰۰۱ | ۱۲۵۹۵۴ |
| ۱۲۶۰۰۰ | ۱۲۵۹۹۸ | ۱۲۵۹۹۳ | ۱۲۵۹۹ |
| ۱۲۵۹۸۹ | ۱۲۶۰۰۳ | ۱۲۵۹۹۹ | ۱۲۵۹۹۲ |
| ۱۲۵۹۸۹ | ۱۲۵۹۹۱ | ۱۲۵۹۹۰ | ۱۲۶۰۰۲ |

خواص سورۂ رعد:۔ اگر کوئی لڑکا بہت روتا
ہو تو انیس بار پڑھ کر سورۂ رعد دم کیا کرے لڑکا خوش
وخرم رہے گا۔ جب کسی ملک کا حاکم جابر اور رعایا کو ناحق ایذا پہونچاتا ہو تو اس
سورہ کو کاغذ پر لکھے اور مینھ کے پانی سے دھو کر اسکے
گھر میں ڈالے حاکم معزول ہو جائیگا مگر بہتر ہے کہ جب لکھے
تو گرج اور کڑک اور پانی برستا ہو تو جلد مؤثر ہوگا۔ اور نقش
اس سورہ کا لکھ کر گلے میں ڈالے جس کے گلے میں یہ نقش
ہوگا وہ آسیب سے امن و امان میں رہیگا۔ نقش یہ ہے.....

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۸۱۵۶۵ | ۸۱۵۶۰ | ۸۱۵۶۷ |
| ۸۱۵۶۶ | ۸۱۵۶۴ | ۸۱۵۱۲ |
| ۸۱۵۶۱ | ۸۱۵۶۸ | ۸۱۵۶۳ |

خواص سورۂ ابراھیم:۔ اگر کوئی شخص سحر سے نامرد ہو جائے تو تین بار ہر روز
سورۂ ابراہیم کو پڑھے۔ نامردی دور ہوگی۔ اور
مشک وزعفران سے لکھ کر گھول کر پئے تو قوت
اصلی زیادہ ہوگی۔ اور اگر کوئی شخص اس سورہ
کا نقش سفید ریشمی کپڑے پر لکھ کر لڑکے کے بازو
پر باندھے گا تو لڑکا نظر بد سے اور رونے سے محفوظ رہے
گا۔ اور دفع ہونے درد چشم اور حصول دولت کے
لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ نقش یہ ہے.......

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۱۴۵۹ | ۶۱۴۵۴ | ۶۱۴۶۰ | ۶۱۴۴۷ |
| ۶۱۴۵۹ | ۶۱۴۴۸ | ۶۱۴۵۳ | ۶۱۴۵۸ |
| ۶۱۴۴۹ | ۶۱۴۶۲ | ۶۱۴۵۵ | ۶۱۴۵۲ |
| ۶۱۴۵۶ | ۶۱۴۵۸ | ۶۱۴۵۰ | ۶۱۴۶۱ |

خواص سورۂ حجر:۔ جب کوئی کچھ خریدے یا فروخت کرے تو سورۂ حجر پڑھ
کر دم کرے اسمیں برکت ہوگی۔ جو کوئی اس سورہ کو زعفران
سے لکھے گا اور مریضہ کو پلاوے گا۔ دودھ بکثرت ہوگا
اور اگر نقش لکھ کر اپنے مال ومتاع میں رکھدے چوری
وغیرہ سے محفوظ رہے گا۔ نقش یہ ہے.......

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۵۸۹۰۷ | ۵۸۸۹۹ | ۵۸۹۰۶ |
| ۵۸۹۰۵ | ۵۸۹۰۳ | ۵۸۹۰۱ |
| ۵۸۹۰۰ | ۵۸۹۰۷ | ۵۸۹۰۲ |

خواص سورۂ نحل:۔ اگر کسی شخص کو دشمنوں اور ظالموں سے ہلاکت کا خوف ہو

توسورۂ نحل کو ایک جلسہ میں ایک آدمی یا کئی آدمی ایکسو آٹھ بار پڑھیں دشمن اسکا مطیع ہوگا یا آوارہ و پریشان خوار ہو جاویگا۔ اور اگر نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے گا دشمن قابو نہ پاوے اور سرنگوں رہے۔ نقش یہ ہے۔۔۔۔۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۷۳۳۹۹ | ۱۷۳۳۹۲ | ۱۷۳۳۹۷ |
| ۱۷۳۳۹۶ | ۱۷۳۳۹۹ | ۱۷۳۳۹۸ |
| ۱۷۳۳۹۵ | ۱۷۳۴۰۰ | ۱۷۳۳۹۳ |

## فصل ۳۔ خواص سورۂ بنی اسرائیل وسورۂ کہف وسورۂ مریم وسورۂ طٰہٰ وسورۂ انبیاءؑ

وسورۂ حج وسورۂ مومنون وسورۂ فرقان میں:۔ جب کوئی حاجت پیش آوے سات بار سورۂ بنی اسرائیل پڑھے اگر لڑکا کند ذہن ہو یا توتلا ہو مشک وزعفران سے لکھ کر گھول کر پلا دے۔ ذہین اور فصیح اللسان ہو اور واسطے زبان بندی حاسدوں کے اس کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۱۳۴۷ | ۶۱۳۵۷ | ۶۱۳۵۷ | ۶۱۳۵۴ |
| ۶۱۳۵۸ | ۶۱۳۵۳ | ۶۱۳۴۸ | ۶۱۳۵۴ |
| ۶۱۳۵۲ | ۶۱۳۵۵ | ۶۱۳۶۲ | ۶۱۳۴۹ |
| ۶۱۳۶۱ | ۶۱۳۶۱ | ۶۱۳۵۱ | ۶۱۳۵۹ |

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۶۳۷۱ | ۱۲۶۳۵۸ | ۱۲۶۳۸۲ | ۱۲۶۳۷۹ |
| ۱۲۶۳۸۳ | ۱۲۶۳۷۸ | ۱۲۶۳۷۴ | ۱۲۶۳۸۹ |
| ۱۲۶۳۷۷ | ۱۲۶۳۸۰ | ۱۲۶۳۷۴ | ۱۲۷۳۷۳ |
| ۱۲۶۳۸۶ | ۱۲۶۳۷۸ | ۱۲۶۳۷۶ | ۱۲۶۳۸۱ |

**خواص سورۂ کہف**:۔ اگر کوئی شخص قرضداری میں مبتلا ہو اور ادائے قرض کی کوئی صورت نہ ہو تو چاہیے کہ بعد نماز جمعہ کے تین بار سورۂ کہف پڑھے اللہ تعالیٰ بار قرضہ سے سبکدوش کرے گا اور اگر اس سورہ کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے بلیات سے محفوظ رہے اور زبان دشمن کی بدگوئی سے بند ہو جاوے گی نقش یہ ہے۔۔۔۔۔۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۹۶۵۵۱ | ۹۶۹۴۳ | ۹۶۵۳۹ |
| ۹۶۵۳۹ | ۱۲۶۵۳۸ | ۹۶۵۵۳ |
| ۹۶۵۳۷ | ۹۶۵۵۲ | ۹۶۵۳۵ |

**خواص سورۂ مریم**:۔ جو کوئی سورۂ مریم کو سات بار پڑھے غنی ہو جائے۔ مراد بستہ تین بار پڑھے کشادہ ہو جائے۔ اگر کسی کا باغ ویران ہو گیا ہو لکھ کر درختوں میں پانی دے۔ درخت خوب پھولیں اور پھلیں گے۔ اور جو کوئی اس سورہ کو لکھے گھول کر پیئے۔ جمیع آفات سے محفوظ رہے اور نقش واسطے حصول فنا کے مفید ہے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۹۸۱۳ | ۹۹۸۳۷ | ۹۹۸۲۳ | ۹۹۸۲۰ |
| ۹۹۸۲۳ | ۹۹۸۱۹ | ۹۹۸۱۳ | ۹۹۸۲۱ |
| ۹۹۸۲۸ | ۹۹۸۲۱ | ۹۹۸۲۹ | ۹۹۸۱۵ |
| ۹۹۸۲۸ | ۹۹۸۱۶ | ۹۹۸۱۷ | ۹۹۸۲۳ |

**خواص سورۂ طٰہٰ** :- جس لڑکی کا نکاح نہ ہوتا ہو اکیس بار پڑھے یا سبز ریشمی کپڑے پر لکھ کر گلے میں ڈلے۔ شادی مرد صالح سے ہو جاوے گی۔ اولاد نیک پیدا ہوگی۔ اور جو کوئی اس نقش کو اپنے پاس رکھے سحر سے بچا رہے۔ نقش یہ ہے......

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۵۵۵۲ | ۹۵۵۵۶ | ۹۵۵۶۱ | ۹۵۵۶۴ |
| ۹۵۵۶۰ | ۹۵۵۵۳ | ۹۵۵۵۴ | ۹۵۵۵۹ |
| ۹۵۵۴۹ | ۹۵۵۵۸ | ۹۵۵۵۵ | ۹۵۵۵۲ |
| ۹۵۵۵۷ | ۹۵۵۵۱ | ۹۵۵۵۰ | ۹۵۵۶۲ |

**خواص سورۂ انبیاء** :- اگر کوئی غمگین پریشان حال ہو تو سورۃ انبیاء کو تین بار ہر روز پڑھے۔ کوئی غم باقی نہ رہے۔ دل شاد اور قلب نور ایمان سے منور رہو اور نقش واسطے مقہوری اعداء کے لکھ کر اپنے پاس رکھے بہ برکت اس نقش کے دشمن پر غالب رہے۔ نقش یہ ہے......

**خواص سورۂ حج** :- جب کشتی پر سوار ہو تو سورۃ حج کو تین بار پڑھے۔ کشتی ساحل مقصود پر پہونچے۔ سلامتی جان اور مال رہے۔ اور نقش اس سورہ کا لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ جمیع آفات سے محفوظ رہے۔ نقش یہ ہے۔......

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱۷۴۴۹ | ۱۲۷۴۴۴ | ۱۲۷۴۵۱ |
| ۱۱۷۴۴۰ | ۱۱۷۴۳۸ | ۱۲۴۴۱ |
| ۱۲۷۴۴۵ | ۱۲۷۴۵۲ | ۱۲۷۴۴۷ |

**خواص سورۂ مؤمنون** :- واسطے کاہلی نماز اور دُور ہونے عادات فسق و فجور کے اس سورہ کو لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ جس شخص کو شراب پینے کی عادت ہو تو اس سورہ کو سفید کپڑے پر لکھ کر اسکے گلے میں ڈالے شراب پینا چھوڑ دے گا۔ اور واسطے دفع ہونے افلاس کے نقش اس سورہ کا لکھ کر اپنے گلے میں ڈالے نقش یہ ہے......

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱۷۲۳۹ | ۱۱۷۲۳۴ | ۱۱۷۲۳۱ |
| ۱۱۷۲۳۰ | ۱۱۷۲۳۸ | ۱۱۷۲۳۶ |
| ۱۱۷۲۳۵ | ۱۱۷۲۴۲ | ۱۱۷۲۳۷ |

**خواص سورۂ نور** :- اگر احتلام کثرت سے ہو تین بار سورہ نور پڑھ کر دم کرے اور زبان بندی اعداء کیواسطے پانچ بار پڑھے اور اگر نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے گا وسواس شیطانی سے محفوظ رہے گا۔ نقش یہ ہے......

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۰۶۱۴ | ۱۰۰۶۱۷ | ۱۰۰۶۲ | ۱۰۰۶۰۶ |
| ۱۰۰۵۱۹ | ۱۰۰۶۰۷ | ۱۰۰۶۱۲ | ۱۰۰۶۱۸ |
| ۱۰۰۶۰۸ | ۱۰۰۶۲۳ | ۱۰۰۶۱۵ | ۱۰۰۶۲ |
| ۱۰۰۶۱۳ | ۱۰۰۶۱۱ | ۱۰۰۶۰۹ | ۱۰۰۶۲۱ |

**خواص سورۂ فرقان:۔** اگر کسی کو ظالم نے ناحق ستایا ہو اور اس کے ظلم سے تنگ آیا ہو تو ایک سو آٹھ مرتبہ سورۂ فرقان پڑھے ظالم کے ظلم سے محفوظ رہے اور ظالم پریشان و تباہ ہو جائے گا جس شخص کے گلے میں یہ سورہ ہوگی سانپ اور بچھو وغیرہ کے کاٹنے سے محفوظ رہیگا اور نقش اسکا لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ نقش یہ ہے۔ ..........

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۲۳۹۳ | ۵۲۳۹۲ | ۵۲۴۰۰ | ۵۲۳۸۶ |
| ۵۲۳۹۹ | ۵۲۳۸۷ | ۵۲۳۹۴ | ۵۲۳۹۷ |
| ۵۲۳۸۸ | ۵۲۴۰۲ | ۵۲۳۹۴ | ۵۲۳۹۱ |
| ۵۲۳۹۴ | ۵۲۳۹۰ | ۵۲۳۸۹ | ۵۲۴۰۱ |

**فصل ۵۔** خواص سورۂ شعراء اور سورۂ نحل اور سورۂ قصص و سورۂ عنکبوت و سورۂ روم و سورۂ لقمان و سورۂ سجدہ و سورۂ احزاب و سورۂ سبا و سورۂ فاطر و سورۂ یٰسین میں۔ اگر کسی کا غلام یا لونڈی یا فرزند سرکش ہو اور بھاگتا ہو تو سورۂ شعراء کو سات بار باوضو پڑھے وہ مطیع اور منقاد ہو نگے اور اگر نقش کو لکھ کر غلام کے گلے میں ڈالے وہ مطیع ہوگا۔ نقش یہ ہے۔ ..........

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۰۹۳۳ | ۱۰۰۹۳۱ | ۱۰۰۹۳۰ | ۱۰۰۹۲۷ |
| ۱۰۰۹۲۹ | ۱۰۰۹۳۸ | ۱۰۰۹۳۳ | ۱۰۰۹۳۶ |
| ۱۰۰۹۲۶ | ۱۰۰۹۳۴ | ۱۰۰۹۳۵ | ۱۰۰۹۳۲ |
| ۱۰۰۹۳۲ | ۱۰۰۹۳۱ | ۱۰۰۹۳۰ | ۱۰۰۹۲۷ |

**خواص سورۂ نحل:۔** جب کسی کو کوئی حاجت پیش آوے تو سورۂ نحل کو ایک بار ہر روز ایک ہفتہ تک پڑھے حاجت بر آوے جو کوئی اس کو ہرن کی جھلی پر لکھے اور صندوق پر رکھے وہ سانپ و بچھو و دیگر جانوروں کے گزند سے بچا رہیگا۔ نقش اس سورہ کا لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ نقش یہ ہے۔ ..........

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱۳۶۵۵ | ۱۱۳۶۵۰ | ۱۱۳۶۵۷ |
| ۱۱۳۶۵۶ | ۱۱۳۶۵۴ | ۱۱۳۶۵۲ |
| ۱۱۳۶۵۱ | ۱۱۳۶۵۸ | ۱۱۳۶۵۳ |

**خواص سورۂ قصص:۔** جو کوئی بیمار کو تین روز سورۂ قصص پانی پر دم کر کے پلاوے شفا پاوے اگر کوئی شخص غائب یا کسی کی پیٹھ میں درد ہو استسقائے یا جذام اس سورہ کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے غائب حاضر ہو اور بیماری دور ہو۔ نقش یہ ہے۔ ..........

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۱۷۷۹ | ۱۰۱۷۷۳ | ۱۰۱۷۷۱ | ۱۰۱۷۷۲ |
| ۱۰۱۷۸۵ | ۱۰۱۷۷۳ | ۱۰۱۷۷۸ | ۱۰۱۷۸۴ |
| ۱۰۱۷۷۴ | ۱۰۱۷۷۸ | ۱۰۱۷۸۱ | ۱۰۱۷۷۷ |
| ۱۰۱۷۸۲ | ۱۰۱۷۷۲ | ۱۰۱۷۷۴ | ۱۰۱۷۸۷ |

**خواص سورۂ عنکبوت:۔** واسطے دفع ہونے غم کے سورۂ عنکبوت سات بار پڑھے اور اگر کسی کو ڈر آتا ہو مشک و زعفران سے لکھ کر پیئے اور نقش اسکا لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۸۸۲۴ | ۶۸۸۲۷ | ۶۸۸۳۸ | ۶۸۸۱۶ |
| ۶۸۸۲۹ | ۶۸۸۱۷ | ۶۸۸۲۳ | ۶۸۸۲۸ |
| ۶۸۸۱۸ | ۶۸۸۳۳ | ۶۸۸۲۵ | ۶۸۸۲۳ |
| ۶۸۸۲۶ | ۶۸۸۲۱ | ۶۸۸۱۹ | ۶۸۸۳۱ |

**خواص سورۂ روم:۔** واسطے دفع ہونے شرائط کے سورۂ روم اکیس۲۱ بار پڑھے دشمن پر فتح پائے اور دشمن ہمیشہ سرنگوں رہے اگر چاہے تو سورۂ مذکور کو لکھ کر شیشے میں رکھ کر منھ اس کا خوب بند کر دے اور اپنے پاس رکھے دشمن اسکا ذلیل و خوار رہے اگر واسطے موافقت ناکح و منکوحہ بھی عمل کریگا۔ مؤثر ہوگا اور اس کا نقش اپنے پاس رکھے گا ہمیشہ اعداء پر فتحیاب رہے گا۔ نقش یہ ہے۔۔۔۔۔۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۷۴۹۳ | ۶۷۴۹۷ | ۶۷۵۰۰ | ۶۷۴۸۶ |
| ۶۷۴۹۹ | ۶۷۰۸۷ | ۶۷۴۶۳ | ۶۷۴۹۸ |
| ۶۷۴۸۸ | ۶۷۵۰۳ | ۶۷۴۶۵ | ۶۷۶۹۳ |
| ۶۷۳۱۳ | ۶۷۴۹۱ | ۶۷۴۸۹ | ۶۷۵۰۳ |

**خواص سورۂ لقمان:۔** واسطے ہر بیماری کے سورۂ لقمان پڑھے بیمار اچھا ہو جائے قاضی عیاض نے مدارک میں لکھا ہے کہ جو کوئی اس سورہ کو پڑھا کریگا دریا میں غرق نہ ہوگا۔ اگر کسی کے شکم میں درد ہو نقش سورۂ لقمان لکھ کر پیٹ پر باندھے نقش یہ ہے۔۔۔۔۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۵۳۰۰۱ | ۵۳۹۹۶ | ۵۳۰۰۳ |
| ۵۳۰۰۲ | ۵۳۰۰۰ | ۵۲۹۹۸ |
| ۵۳۹۹۱ | ۵۳۰۰۴ | ۵۲۹۹۹ |

**خواص سورۂ سجدہ:۔** سات بار سورۂ سجدہ کو پڑھ کر بیمار کو دم کرے یا مشک و زعفران سے لکھ کر پلاوے۔ بیمار اچھا ہو جاوے اگر کسی کو جذام یا دق ہو اس سورہ کا نقش اپنے پاس رکھے باذن اللہ تعالیٰ شفا پاوے۔ نقش یہ ہے۔۔۔۔۔۔۔۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۸۳۳۴ | ۲۸۳۳۲ | ۲۸۳۳۱ | ۲۸۳۲۵ |
| ۲۸۳۴۰ | ۲۸۳۳۸ | ۲۸۳۳۱ | ۲۸۳۳۷ |
| ۲۸۳۴۷ | ۲۸۳۳۱ | ۲۸۳۳۸ | ۲۸۳۳۰ |
| ۲۸۳۳۵ | ۲۸۳۳۹ | ۲۸۳۴۰ | ۲۸۳۳۰ |

**خواص سورۂ احزاب:۔** اگر کوئی شخص اسپر ظلم کرتا ہو سورۂ احزاب کو سات بار پڑھے اسکے ظلم سے نجات ملے گی اور دشمن اسکا مطیع ہو جائیگا۔ اور اگر کسی لڑکے یا لڑکی کا نکاح نہ ہوتا ہو تو یہ نقش لکھ کر اس کے بازو میں باندھے۔ نقش یہ ہے۔۔۔۔۔۔۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۸۸۱۴ | ۲۸۸۱۷ | ۲۸۸۲۰ | ۲۸۸۲۴ |
| ۸۸۸۱۹ | ۸۸۸۰۸ | ۸۸۸۱۳ | ۸۸۸۱۸ |
| ۸۸۸۰۹ | ۸۸۸۲۰ | ۸۸۸۱۷ | ۸۸۸۱۲ |
| ۸۸۸۱۶ | ۸۸۸۱۱ | ۸۸۸۱۰ | ۸۸۸۲۱ |

**خواص سورۂ سبا:۔** واسطے تدبیر ظالم کے سات بار سورۂ سبا پڑھے جو کوئی اس سورہ کو کاغذ پر لکھ کر سفید کپڑے پر باندھ کر اپنے بازو پر باندھے موذی جانوروں کے گزند سے بچا رہیگا اور واسطے دفع بلیات کے نقش سورۂ سبا کو لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ نقش یہ ہے۔۔۔۔۔۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۸۳۳۷۳ | ۸۳۳۳۶ | ۸۳۳۶۹ |
| ۸۳۳۷۷ | ۸۳۳۷۳ | ۸۳۱۵۷۱ |
| ۸۳۳۷۰ | ۸۳۳۷۷ | ۸۳۳۷۲ |

**خواص سورۂ فاطر:-** اگر کسی قسم کی حاکم سے حاجت ہو تو سورۂ فاطر کو بہتر بار پڑھے جو عرضی گذارنا منظور ہو قلم بغیر سیاہی سے عرضی پر سورۂ فاطر اور اپنا مطلب عرضی میں لکھے جو لکھے گا مطلب بر آری ہوگی اور نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے مطلب دلی بر آویگا۔ نقش یہ ہے ......

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۰۲۹۲ | ۶۰۶۹۶ | ۶۰۶۹۶ | ۶۰۰۱۸۵ |
| ۶۰۶۹۸ | ۶۰۶۸۶ | ۶۰۶۹۲ | ۶۰۶۹۴ |
| ۶۰۶۸۷ | ۶۰۶۸۹ | ۶۰۶۹۳ | ۶۰۶۹۱ |
| ۶۰۶۹۵ | ۶۰۹۹۰ | ۶۰۶۸۰ | ۶۰۷۰۰ |

**خواص سورۂ یٰسٓ:-** دار التنظیم میں لکھا ہے کہ انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ فرمایا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ ہر شئے کیلئے قلب ہے اور قلب قرآن کا یٰسین ہے اسکے خواص اور منافع بے شمار ہیں جس حاجت کیلئے پڑھے حاجت بر آوے اگر زن عقیمہ پڑھے اولاد نرینہ جنے۔ اگر محتاج پڑھے غنی ہو جاوے اور مسحور پر دم کرے سحر دُور ہو۔ آسیب والے پر دم کرے آسیب بھاگے اگر اس نقش کو سونے کی تختی پر شرف شمس میں کندہ کرا کے پہنے جو حاجت ہوگی روا ہوگی۔ اور کبھی محتاج نہ ہوگا۔ نقش یہ ہے ......

۷۸۶

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۳۲۳ | ۳۵۲ | ۳۳۰ | ۳۵۱ | ۳۳۶ | ۳۲۹ |
| ۳۲۲ | ۳۲۸ | ۳۴۵ | ۳۴۳ | ۳۲۵ | ۳۴۴ |
| ۳۲۰ | ۳۳۰ | ۳۴۳ | ۳۴۱ | ۳۳۱ | ۳۳۷ |
| ۳۳۱ | ۳۳۵ | ۳۲۹ | ۳۴۰ | ۳۳۳ | ۳۴۴ |
| ۳۳۲ | ۳۴۶ | ۳۳۶ | ۳۲۹ | ۳۳۳ | ۳۲۷ |
| ۳۵۲ | ۳۲۳ | ۳۵۵ | ۳۱۹ | ۳۲۱ | ۳۳۸ |

**فصل ۶۔ خواص سورۂ والصّافات و سورۂ صٓ و سورۂ زمر و سورۂ مؤمن و سورہ حٰمٓ سجدہ و سورۂ شوریٰ و سورۂ زخرف و سورۂ دخان و سورۂ جاثیہ و سورۂ احقاف و سورۂ محمد و سورۂ فتح و سورۂ حجرات میں:-** جو کوئی سورۂ والصّافات کو سات بار پڑھے جو مطلب ہو بر آوے۔ دار التنظیم میں لکھا ہے کہ جس گھر میں جن ہو اس سورہ کو لکھ کر صندوق میں بند کر کے رکھ دے جن کے آزار سے بچا رہیگا۔ اور اگر اسکے نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھے روزی میں برکت ہو۔ نقش یہ ہے ......

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۶۱۸۸ | ۶۶۱۹۱ | ۶۶۱۹۴ | ۶۶۱۸۱ |
| ۶۶۱۸۳ | ۶۶۱۸۲ | ۶۶۱۸۷ | ۶۶۱۹۳ |
| ۶۶۱۸۴ | ۶۶۱۹۲ | ۶۶۱۹۰ | ۶۶۱۸۶ |
| ۶۶۱۹۰ | ۶۶۱۸۵ | ۶۶۱۸۳ | ۶۶۱۹۵ |

**خواص سورۂ صٓ:-** واسطے دفع ہونے نظر بد کے سورۂ ص سات بار پڑھ کر دم کرے۔ یا نقش لکھ کر اپنے بازو پر باندھے نظر بد سے محفوظ رہے نقش یہ ہے ......

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۷۳۳۳ | ۵۷۳۴۰ | ۵۷۳۴۰ | ۵۷۳۲۶ |
| ۵۷۳۲۹ | ۵۷۳۳۶ | ۵۷۳۳۴ | ۵۷۳۳۸ |
| ۵۷۳۲۸ | ۵۷۳۳۴ | ۵۷۳۳۵ | ۵۷۳۳۲ |
| ۵۷۳۳۹ | ۵۷۳۳۲ | ۵۷۳۲۹ | ۵۷۳۳۱ |

خواص سورۂ زمر:- جو کوئی چاہے کہ عزت اور جاہ حاصل ہو ہر روز سات بار سورۂ زمر کو پڑھے یا چاہے اپنے بازو پر باندھے برکت اسکے مال میں ہو اور نقش اس سورہ کا لکھ کر اپنے بازو پر باندھے۔ نقش یہ ہے ......

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۲۱۹۸ | ۱۰۲۱۹۱ | ۱۰۲۱۵ |
| ۱۰۲۱۹۳ | ۱۰۱۱۹۵ | ۱۰۲۹۹۷ |
| ۱۰۲۱۹۴ | ۱۰۲۰۹۹ | ۱۰۲۱۹۳ |

خواص سورۂ مؤمن:- جس شخص کو پھوڑے نکلتے ہوں یا کوئی اور بیماری ہو تو سورۂ مومن ایک بار ہر روز پڑھ کر دم کیا کرے اگر اس سورہ کو لکھ کر دوکان پر لگا دے۔ خریدار غیب سے آوے اور مال بہت بکے اور واسطے دفع ہونے شر اعدا کے نقش سورۂ مومن کا اپنے پاس رکھے۔ نقش یہ ہے ......

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۲۱۳۴ | ۹۲۱۳۳ | ۹۲۱۳۳ | ۹۲۱۳۰ |
| ۹۲۱۳۵ | ۹۲۱۲۹ | ۹۲۱۲۴ | ۹۲۱۳۶ |
| ۹۲۱۳۸ | ۹۲۲۳۲ | ۹۲۱۳۹ | ۹۲۱۲۵ |
| ۹۲۱۳۸ | ۹۲۱۲۶ | ۹۲۱۲۷ | ۹۲۱۲۳ |

خواص سورۂ حٰم سجدہ:- جس پر حاکم کی خفگی ہو وہ اس سورہ کو صبح و شام میں دس بار پڑھا کرے حاکم بہت مہربان ہوگا جس شخص کی آنکھ میں کوئی عارضہ ہو لکھ کے دھو کر اسکا پانی آنکھ میں لگاوے یا اسکے پانی میں سرمہ پیس کر لگاوے اور شفا پاوے اور اس سورہ کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ حاکم خوش رہے۔ نقش یہ ہے ......

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۱۴۵۱ | ۶۱۴۶۲ | ۶۱۴۶۲ | ۶۱۴۵۹ |
| ۶۱۴۶۳ | ۶۱۴۵۸ | ۶۱۴۵۲ | ۶۱۴۶۴ |
| ۶۱۴۷۷ | ۶۱۴۶۵ | ۶۱۴۶۷ | ۶۱۴۴۵ |
| ۶۱۴۶۶ | ۶۱۴۵۴ | ۶۱۴۵۶ | ۶۱۴۶۱ |

خواص سورۂ شوریٰ:- جو کوئی حم عسق کو ایک بار ہر روز پڑھا کرے دشمنوں پر غالب رہے اگر کوئی شخص لکھ کر اپنے گلے میں ڈالے ظالم کے ظلم سے بچا رہے گا اور نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے حاکم کے قہر سے محفوظ رہے نقش یہ ہے ......

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶۷۱۱۶ | ۶۷۱۰۹ | ۶۷۱۱۴ |
| ۶۷۱۱۱ | ۶۷۱۱۳ | ۶۷۱۱۵ |
| ۶۷۱۱۲ | ۶۷۱۱۷ | ۶۷۱۱۰ |

خواص سورۂ زخرف:- جو کوئی سورۂ زخرف کو سات بار پڑھے جملہ مہمات روا ہوں اگر اس سورہ کو لکھ کر بیمار کو پلاوے گا جلد شفا پاوے گا اور نقش سورۂ زخرف کو لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ نقش یہ ہے ......

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶۶۹۰۲ | ۸۶۸۹۵ | ۸۶۹۰۰ |
| ۸۶۸۹۷ | ۶۶۸۹۹ | ۸۶۹۰۱ |
| ۸۶۸۶۸ | ۸۶۹۰۳ | ۸۶۸۹۰ |

خواص سورۂ دخان:- جب کوئی مشکل پیش آوے سات بار سورۂ دخان پڑھے اور گیارہ

گیارہ بار اوّل و آخر درود شریف پڑھے جس شخص کو پیچش کا عارضہ ہو اس سورت کو لکھ کر گھول کر پیئے صحت پاوے۔ اور اگر نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھے مراد دلی بر آوے۔ نقش یہ ہے۔۔۔۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۴۴۴۸ | ۲۴۴۵۱ | ۲۴۴۵۴ | ۲۴۴۴۰ |
| ۲۴۴۵۳ | ۲۴۴۴۱ | ۲۴۴۴۷ | ۲۴۴۹۲ |
| ۲۴۴۴۲ | ۲۴۴۵۶ | ۲۴۴۴۶ | ۲۴۴۴۲ |
| ۲۴۴۵۷ | ۲۴۴۴۵ | ۲۴۴۴۳ | ۲۴۴۵۵ |

خواص سورۂ جاثیہ میں جب کوئی سکرات میں مبتلا ہووے تو سورۂ جاثیہ پڑھ کر دم کرے اللہ تعالیٰ سکرات سے نجات دیگا اور خاتمہ بخیر ہوگا اگر اس سورہ کو لکھ کر لڑکے کے گلے میں ڈالیگا لڑکا جمیع آفات سے بچا رہے گا۔ اگر نقش اسکا لکھ کر اپنے پاس رکھے بدگو کی بدگوئی سے نجات ملے۔ نقش یہ ہے۔۔۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۵۰۰۵۲ | ۵۰۰۴۰ | ۵۰۰۵۴ |
| ۵۰۰۵۳ | ۵۰۰۵۱ | ۵۰۰۴۹ |
| ۵۰۰۴۸ | ۵۰۰۵ | ۵۰۰۵۰ |

خواص سورۂ احقاف:۔ جب کسی کو دیو یا پری ستاوے تو سورۂ احقاف سات بار پانی پر دم کر کے پلاوے۔ یا لکھ کر گلے میں ڈالے اور اگر با طہارت اس سورہ کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے بھوت پریت سے بچا رہے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۸۴۴۳ | ۱۸۴۴۷ | ۱۸۴۴۹ | ۱۸۴۴۶ |
| ۱۸۴۴۸ | ۱۸۴۴۷ | ۱۸۴۴۴ | ۱۸۴۴۷ |
| ۱۸۴۴۸ | ۱۸۴۵۱ | ۱۸۴۴۴ | ۱۸۴۴۱ |
| ۱۸۴۴۵ | ۱۸۴۴۰ | ۱۸۴۴۹ | ۱۸۴۵۰ |

خواص سورۂ محمدؐ:۔ جو کوئی سورۂ محمد علیہ السلام کو مشک و زعفران و آب زمزم سے لکھ کر پیئے رفعت و جاہ حاصل ہووے اور اگر بیمار پیئے صحت پاوے اور اسکا نقش لکھ کر اپنے گلے میں ڈالے دشمنوں پر فتح پاوے نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۵۱۶۳ | ۴۵۱۶۶ | ۴۵۱۷۰ | ۴۵۵۶۰ |
| ۴۵۱۶۹ | ۴۵۱۵۷ | ۴۵۱۶۲ | ۴۵۱۶۷ |
| ۴۵۱۵۸ | ۴۵۱۰۳ | ۴۵۱۶۴ | ۴۵۱۶۱ |
| ۴۵۱۶۵ | ۴۵۱۶۰ | ۴۵۱۵۶ | ۴۵۱۷۱ |

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۷۲۰۶ | ۴۷۱۲۰ | ۴۷۲۱۳ | ۴۷۲۹۹ |
| ۴۷۲۱۲ | ۴۷۲۰۰ | ۴۷۲۰۵ | ۴۷۲۱۱ |
| ۴۷۲۰۱ | ۴۷۲۱۵ | ۴۷۲۰۸ | ۴۷۲۰۴ |
| ۴۷۲۰۹ | ۴۷۲۰۰ | ۴۷۲۰۲ | ۴۷۲۲۴ |

خواص سورۂ فتح:۔ جو کوئی سورۂ فتح کو اکتالیس بار پڑھے لڑائی میں غنیم پر فتح پاوے۔ نصرت کا ڈنکا بجے۔ جب رمضان کا چاند دیکھے اس سورہ کو تین بار مقابل چاند کے کھڑے ہو کر پڑھے سال بھر امن و امان سے رہے اور جو کوئی اسکے نقش کو لکھے اور اپنے پاس رکھے حاسدوں کے حسد سے محفوظ رہے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۷۲۲ | ۲۵۷۲۶ | ۲۵۷۲۹ | ۲۵۷۱۵ |
| ۲۵۷۲۸ | ۲۵۷۱۶ | ۲۵۲۲۱ | ۲۵۷۲۷ |
| ۲۵۷۱۷ | ۲۵۷۳۱ | ۲۵۷۲۴ | ۲۵۷۲۰ |
| ۲۵۷۲۵ | ۲۵۷۱۵ | ۲۵۷۱۹ | ۲۵۷۳۰ |

| ۷۸۶ | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۸۲۲ | ۲۵۸۲۶ | ۲۵۸۲۹ | ۲۵۸۱۵ |
| ۲۵۸۲۸ | ۲۵۸۱۶ | ۲۵۸۲۱ | ۲۵۸۲۴ |
| ۲۵۸۱۷ | ۲۵۸۱۳ | ۲۵۸۲۳ | ۲۵۸۲۰ |
| ۲۵۸۲۵ | ۲۵۸۱۵ | ۲۵۸۱۹ | ۲۵۸۳۰ |

**خواص سورۂ حجرات**:۔ واسطے دفع ہونے ہر بیماری کے اس سورہ کو دس مرتبہ پڑھے اگر اس سورہ کو لکھ کر حاملہ کے گلے میں ڈالے بچہ صحت وتندرستی سے پیدا ہو۔ اگر کسی مرضعہ کے دودھ کم ہو لکھ کر مریضہ کو پلا دے اور گلے میں ڈالے بیمار شفا پاوے۔ نقش یہ ہے۔۔۔۔۔۔

فصل ۷۔ خواص سورۂ ق وسورۂ ذاریات وسورۂ نجم وسورۂ قمر وسورۂ رحمٰن وسورۂ واقعہ وسورۂ حدید وسورۂ مجادلہ وسورۂ حشر وسورۂ ممتحنہ وسورۂ صف وسورۂ جمعہ وسورۂ منافقون وسورۂ التغابن وسورۂ طلاق وسورۂ تحریم وسورۂ ملک وسورۂ نون وسورۂ حاقہ وسورۂ معارج وسورۂ نوح وسورۂ جن وسورۂ مزمل وسورۂ مدثر وسورۂ قیامت وسورۂ دہر وسورۂ مرسلات وسورۂ انبا وسورۂ النازعات وسورۂ عبس وتکویر وسورۂ انفطار وسورۂ تطفیف وسورۂ انشقاق وسورۂ برج وسورۂ طارق وسورۂ اعلیٰ وسورۂ غاشیہ وسورۂ فجر وسورۂ بلد وسورۂ شمس وسورۂ واللیل وسورۂ والضحےٰ وسورۂ الم نشرح وسورۂ والتین وسورۂ علق وسورۂ قدر وسورۂ بینہ وسورۂ زلزال وسورۂ العادیات وسورۂ القارعہ وسورۂ تکاثر وسورۂ العصر و سورۂ ھمزہ وسورۂ الفیل وسورۂ قریش وسورۂ ماعون وسورۂ کوثر وسورۂ کافرون وسورۂ نصر وسورۂ تبت یدا وسورۂ اخلاص وسورۂ فلق و سورۂ ناس میں:۔ جو کوئی سورۂ ق کو تین بار پڑھ کر دم کرے روشنی چشم زائد ہو۔ جو کوئی اس سورہ کو لکھے اور مینہ کے پانی سے دھو کر پیئے درد شکم دُور ہو اور جس لڑکے کے دانت مشکل سے نکلتے ہوں اسکو پلاوے بہ آسانی نکلیں گے اور اگر تعویذ لکھ کر اپنے پاس رکھے دشمن مغلوب رہے نقش یہ ہے:۔

| ۷۸۶ | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۷۴۳۳ | ۲۷۴۳۷ | ۲۷۴۳۰ | ۲۷۴۴۶ |
| ۲۷۴۳۹ | ۲۷۴۲۷ | ۲۷۴۳۲ | ۲۷۴۲۸ |
| ۲۷۴۴۰ | ۲۷۴۴۲ | ۲۷۴۳۵ | ۲۷۴۲۱ |
| ۲۷۴۳۴ | ۲۷۴۳۰ | ۲۷۴۳۶ | ۲۷۴۴۱ |

**خواص سورۂ ذاریات**:۔ جو کوئی بچھتر بار پڑھے دولت بیشمار اور نعمت بےقیاس پائے اگر کسی شہر میں قحط ہو ستر بار پڑھے قحط دفع ہو اور اگر اس سورہ کو عورت جنتے وقت پڑھے لڑکا بہ آسانی پیدا ہو اور اگر نقش اسکا لکھ کر اپنے پاس رکھے تکلیف فاقہ کی نہ اٹھائے۔ نقش یہ ہے۔۔۔۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۳۹۸۴۹ | ۳۹۸۴۴ | ۳۹۸۵۱ |
| ۳۹۸۵۰ | ۳۹۸۴۸ | ۳۹۸۴۶ |
| ۳۹۸۴۵ | ۳۹۸۵۲ | ۳۹۸۴۷ |

**خواص سورۂ طور** :- اگر کسی کو عارضۂ جذام کا ہووے سورۂ طور کو پڑھے صحت ہوگی اگر مسافر پڑھے جمیع بلیات سے محفوظ رہیگا اور اگر یہ نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے واسطے غنا کے مجرب ہے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۵۴۵ | ۲۳۵۹۱ | ۲۳۵۵۶ | ۲۳۵۴۲ |
| ۲۳۵۵۱ | ۲۳۵۴۹ | ۲۳۵۴۴ | ۲۳۵۴۴ |
| ۲۳۵۴ | ۲۳۵۵۲ | ۲۳۵۴۳ | ۲۳۵۴۴ |
| ۲۳۵۴ | ۲۳۵۴۴ | ۲۳۵۴ | ۲۳۵۴۲ |

**خواص سورۂ نجم** :- اگر کوئی حاجت ہو تو سورۂ نجم کو اکیس ۲۱ بار پڑھے۔ حاجت بر آوے گی اگر اس سورہ کو پڑھا وے دشمنوں پر فتح پاوے اور جو کوئی اسکا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے کوئی مشکل پیش نہ آوے۔ اور اگر پیش آوے گی تو بہت جلد آسان ہوگی۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۸۵۹۴ | ۲۸۵۹۶ | ۲۸۵۹۹ | ۲۸۵۸۶ |
| ۲۸۵۹۸ | ۲۸۵۸۷ | ۲۸۵۹۲ | ۲۸۵۹۷ |
| ۲۸۵۸۸ | ۲۸۶۰۱ | ۲۸۵۹۳ | ۲۸۵۹۱ |
| ۲۸۵۹۵ | ۲۸۵۹۰ | ۲۸۵۸۹ | ۲۸۵۷۰ |

**خواص سورۂ قمر** :- شب جمعہ کو جو کوئی سورۂ قمر پڑھے دشمن پر غالب ہو اور مرادیں حاصل ہوں اگر لکھ کر اپنی ٹوپی یا کپڑے میں رکھے۔ مشکلیں آسان ہونگی اور نقش اس کا بازو پر باندھے۔ نقش یہ ہے.....

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۰۱۱۴ | ۳۰۱۱۵ | ۳۰۱۱۸ | ۳۰۱۰۵ |
| ۳۰۱۱۷ | ۳۰۱۰۶ | ۳۰۱۱۱ | ۳۰۱۱۶ |
| ۳۰۱۰۷ | ۳۰۱۲۰ | ۳۰۱۱۳ | ۳۰۱۱۰ |
| ۳۰۱۱۴ | ۳۰۱۱۴ | ۳۰۱۰۸ | ۳۰۱۱۹ |

**خواص سورۂ رحمٰن** :- جب کوئی شخص سورۂ رحمٰن کو گیارہ بار پڑھے جملہ مطالب دلی اس کے حاصل ہوں اگر کسی کو طحال ہو تو اس سورت کو لکھ کر دھو کر پیئے۔ طحال دُور ہو اگر لکھ کر پانی سے دھو کر گھر کی دیواروں پر چھڑکے جانور موذی بھاگ جائیں اور نقش اس کا واسطے بر آمد حاجات کے لکھ کر گلے میں ڈالے نقش یہ ہے..........

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۰۳۰۳ | ۳۰۳۰۶ | ۳۰۳۰۹ | ۳۰۲۹۶ |
| ۳۰۳۰۷ | ۳۰۲۹۷ | ۳۰۳۰۲ | ۳۰۳۰۴ |
| ۳۰۳۰۰ | ۳۰۳۱۱ | ۳۰۳۰۴ | ۳۰۳۰۱ |
| ۳۰۳۰۵ | ۳۰۳۰۰ | ۳۰۲۹۵ | ۳۰۳۰۱ |

**خواص سورۂ واقعہ** :- اگر کوئی شخص اس سورہ کو اکتالیس ۴۱ بار پڑھے تکلیف فاقہ کشی کی نہ اُٹھائے۔ بعض صالحین نے کہا ہے کہ واسطے حصول غنا کے اس سورہ کا اس طرح عمل کرے کہ روز جمعہ سے سات روز تک متواتر بعد ہر فریضہ کے پچیس بار سورہ کو پڑھے جب شب جمعہ آوے تو اس سورت کو بعد نماز مغرب کے پچیس بار پڑھے پھر بعد نماز عشا کے پچیس مرتبہ پڑھے بعد سو بار نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر

درود بھیجے بعد اسکے ہر روز صبح ایک بار اور شام ایک بار
بعد نماز کے پڑھا کرے جس مطلب کیواسطے پڑھے وہ بر آوے
اور اگر نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے کسی کا محتاج نہ ہو نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۷۴۱ | ۲۵۷۴۴ | ۲۵۷۴۷ | ۲۵۷۳۴ |
| ۲۵۷۳۹ | ۲۵۷۳۲ | ۲۵۷۴۰ | ۲۵۷۴۵ |
| ۲۵۷۳۵ | ۲۵۷۳۳ | ۲۵۷۴۲ | ۲۵۷۳۹ |
| ۲۵۷۴۳ | ۲۵۷۳۸ | ۲۵۷۳۹ | ۲۵۷۴۰ |

**خواص سورۂ حدید**:۔ جو کوئی بیمار ہو یا دشمن کے ہاتھ سے
تنگ ہو سات بار سورہ حدید پڑھے اگر لکھ کر اپنے پاس
رکھیگا تلوار وغیرہ کے زخم سے محفوظ رہیگا اور نقش لکھ کر
اپنے بازو پر باندھے دشمن دوست ہو جاوے نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶۶۳۰۹ | ۶۶۳۰۴ | ۶۶۳۱۱ |
| ۶۶۳۱۰ | ۶۶۳۰۸ | ۶۶۳۰۶ |
| ۶۶۳۰۵ | ۶۶۳۱۲ | ۶۶۳۰۷ |

**خواص سورۂ مجادلہ**:۔ اگر کسی دو قوموں میں لڑائی ہو تو
تین بار سورہ مجادلہ پڑھی جاوے مخاصمت دُور ہو جاوے اور
نقش اس سورہ کا لکھ کر اپنے بازو پر باندھے جنگ میں
امن سے رہے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۵۵۹ | ۸۵۶۲ | ۸۵۶۵ | ۸۵۵۱ |
| ۸۵۶۴ | ۸۵۵۲ | ۸۵۵۸ | ۸۵۶۳ |
| ۸۵۵۳ | ۸۵۶۷ | ۸۵۶۰ | ۸۵۵۷ |
| ۸۵۶۱ | ۸۵۵۶ | ۸۵۵۵ | ۸۵۶۶ |

**خواص سورۂ حشر**:۔ اگر کوئی حاجت ہو چار رکعت نماز
پڑھے اور ہر رکعت میں ایکبار سورہ حشر پڑھے حاجت بر آویگی
جسکو بہت نسیان ہو اس سورہ کو چینی کی رکابی میں لکھ کر
مینھ کے پانی سے دھو کر پیئے نسیان دُور ہو گا عقل زیادہ ہو گی
اور اگر نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے تو نگر ہو جاوے نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۳۳۶۵ | ۳۳۳۶۸ | ۳۳۳۷۱ | ۳۳۳۵۷ |
| ۳۳۳۷۰ | ۳۳۳۵۸ | ۳۳۳۶۴ | ۳۳۳۶۹ |
| ۳۳۳۵۹ | ۳۳۳۷۳ | ۳۳۳۶۶ | ۳۳۳۶۳ |
| ۳۳۳۶۷ | ۳۳۳۶۲ | ۳۳۳۶۰ | ۳۳۳۷۲ |

**خواص سورۂ ممتحنہ**:۔ جب کسی لڑکی کی شادی نہ ہوتی
ہو سورہ ممتحنہ پانچ بار پڑھی جائے تو اسکا نکاح کسی نیک بخت
مرد سے ہو گا اگر کسی کو طحال ہو تین روز تک چینی کی رکابی پر لکھ کر
پیئے طحال دُور ہو گا۔ یا اس کا نقش لکھ کر لڑکے کے گلے
میں ڈالے نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۴۷۶۴ | ۲۴۷۶۸ | ۲۴۷۷۱ | ۲۵۳۲۰ |
| ۲۴۷۷۰ | ۲۴۷۵۸ | ۲۴۷۶۳ | ۲۵۳۳۱ |
| ۲۴۷۵۹ | ۲۴۷۷۳ | ۲۴۷۶۶ | ۲۵۳۲۵ |
| ۲۴۷۶۷ | ۲۴۷۶۱ | ۲۴۷۶۰ | ۲۵۳۳۲ |

**خواص سورۂ صف**:۔ اگر کسی شخص کا لڑکا ناخلف ہو اور
اپنے والدین کی اطاعت نہ کرتا ہو تین بار سورہ صف پڑھ کر اسپر
دم کرے اور اگر مسافر اس کو پڑھے امن وامان سے اپنے
گھر آوے اور اگر نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے اسکے گھر والے اسکی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴۷۳۶ | ۱۴۷۶۸ | ۱۴۷۷۱ | ۱۴۷۷ |
| ۱۴۷۷۰ | ۱۴۷۵۸ | ۱۴۷۶۳ | ۱۴۷۱۹ |
| ۱۴۷۵۹ | ۱۴۷۷۳ | ۱۴۷۶۲ | ۱۴۷۷۲ |
| ۱۴۷۶۰ | ۱۴۷۶۱ | ۱۴۷۶۰ | ۱۴۷۷۷ |

